ذرا تو دیکھ کہ صناع دست قدرت نے
مین اُس کے حُسن کے عالم کی کیا کرون تعریف
ذرا تو دیکھ تو گھر سے نکلکے اے بے مہر
کوئی ٹپکتا ہے سر کوئی جان کھوتا ہے
ذرا تو آن کے آب رواں کی سیر تو دیکھ
نگاہ غور سے ٹک مصحفی کی جانب دیکھ

طلسم خاک سے نقشے بنائے ہین کیسا کیسا
نپوچھ مجھ سے کہ عالم دکھائے ہین کیسا کیسا
کہ دیکھنے کو ترے لوگ آئے ہین کیسا کیسا
ترے خرام نے فتنے اُٹھائے ہین کیسا کیسا
ہماری چشم نے چشمے بہائے ہین کیسا کیسا
جگر پہ آنکنے ترے زخم کھائے ہین کیسا کیسا

اس ہنگامۂ عشرت مین بعد تناول طعام تخلیہ ہوا اب آپس مین چھیڑ چھاڑ شروع ہوئی اختلاط کا بازار گرم ہوا شہزادہ نے کبھی اُس راحت جان کو دل کی طرح پہلو مین بٹھایا کبھی لپٹ چوسی کبھی گدگدایا کبھی زانو مساک کر دلشاد کیا خانۂ شرم و حیا برباد کیا ملکہ کبھی سہمی کبھی جھجکی کبھی ڈر جانے کے حیلے سے لپٹ گئی سینے سے سینہ ملا دیا کبھی تیوری چڑھا کر عاشق کو رلا دیا کبھی مسکرا کر سینہ سے منھ ملا دیا مہربان ہو کر عاشق کو ہنسا دیا اسی اختلاط اور گرمجوشی مین شاہد شب نے آغوش دہر سے کنارہ کیا اور جلوۂ عروس سحر سے ہیاوے روز گرم ہوا نظم

شب وصل اسطرح الفت مین گذری
وصال یار و لطف زندگانی
بنی رونق وہ آغوش محبوب
سحر پیدا ہوئی وہ ڈھنگ بدلا

کہ جیسے غم کی شب عشرت مین گذری
ترقی پر تھا ہر دم رنگ الفت
اُڑائے شہ نے جسمانی مزے خوب

چلی باہم شراب ارغوانی
دل شہ مین اُگا تخم محبت
عروس شب نے آخر رنگ بدلا

رات ہی سے دایہ نے جا کر غل مچایا تھا ہنگام سحر اژدر سوار جادو نے دایہ کو سامنے بلایا اُسنے سارا حال کہہ سُنایا کہ یون بھول لیکر ایک نوجوان آیا ملکہ اب اُس سے گرفتار ہے باہم الفت ہے دارومدار ہے وصل کا اقرار ہے اژدر بادشاہ طلسم کی طرف سے ملکہ کا محافظ ہے تمام ماجرا پھول لانے کا سُنکر گھبرایا اور سوار ہو کر مع دایہ ملکہ کے مکان مین آیا یہان شہزادہ بعد فراغ نماز سحر ملکہ کے پہلو مین بیٹھا تھا بیوجی ڈھل رہی تھی کہ اژدر پہونچا شہزادہ نے اُسکو دیکھکر ملکہ کو گلے سے لگایا زانو پر اپنے بٹھایا ملکہ جھجک کر الگ ہوئی کہ صاحب تمسے نہ کچھ واسطہ نہ غرض کیون مجکو بدنام کرتے ہو شہزادہ نے ہر چند وہ تڑپی مگر نہ چھوڑا اژدر یہ کیفیت دیکھکر جلگیا اور ایک گولا فولادی جھولے سے نکالکر سحر دم کر کے شہزادہ پر مارا ملکہ نے بہت جلد ہاتھ اونچے کیے گولا سر دھو کر زمین پر گر پڑا مجو جادو دایہ تالی بجا کر آگے بڑھی کہ ارے اپنے دھگڑے کو تیغ کر کے بچاتی ہے کنیز ان ملکہ نے کہا دور بھی ہو مالزادی سوئی جھبتو تجکو کاہے کی جلن پڑ گئی نگوڑی شیطان کی خالہ کہان سے ملکہ کی سوت پیدا ہو گئی کنیزین تو یہ کہ رہی تھین کہ اژدر نے اور ایک ناریل مارا ملکہ شہزادہ کو لیکر اُڑ گئی اور کہا اے شہزادہ اب مجکو بھول رہجانا غرض بالائے ہوا جا کر اپنے کان سے جگر اتار کر مارا کہ وہ خنجر بنکر جو گرا اناجی جو ہاتھ مٹکا کر لڑ رہی تھین اُسی ہاتھ کو قلم کر گیا اناتو نگوڑے مارا بھاڑ مین جائے کہتی ہوئی بھاگی ادھر ملکہ پھر زمین پر اُتر آئی اژدر نے اُترتے وقت دور کر تیغہ مارا اپنے ہاتھ پر مارا سات سپرین سر پر اژدر جادو آگئیین مگر تیغہ اژدر کا سپرین کاٹ گیا اور ملکہ کے سر مین زخم دو انگل کا

آیا ملکہ نے جھلا کر زمین پر وہ پتھر مارا اور کہا جب مین قتل ہو جاؤنگی جب اے بلور تو آئیگی یہ کہنا تھا کہ زمین سے آواز
آئی بلور صدقے بلور قربان لونڈی اپنی شہزادی پر نثار مین حاضر ہون ہیوی جو مانگو سو دون ملکہ نے کہا لوح طلسمی
چاہتی ہون یہ کہتے ہی زمین شق ہوئی اور ایک پتلی بلور کی نکلی گلے مین اُسکے ہیکل پڑی تھی ملکہ نے جلد وہ ہیکل اتار
لی اُس ہیکل پر کئی غلاف چڑھے تھے اُنکو جو دور کیا ایک تختی الماس کی بیچ مین اور گرد اُسکے انگوٹھیان تختیان وغیرہ
جواہر کی تھین ملکہ نے وہ ہیکل گلے مین شہزادہ کے پہنا کر کہا اسکے بیچ کی تختی لوح اس طلسم کی ہے آپ ماریے اس ساحر
نابکار کو اور دایہ غدار کو شہزادہ ہیکل پا کر اُس دیو قوی ہیکل کے مقابل آیا اور نعرۂ شیراز بلند کیا اُس ساحر نے ایک
نارنج سحر پڑھکر لگایا شہزادہ کے جسم پر پڑا اثر پذیر نہوا اچیٹا ہو کر گر پڑا اور اس بہادر نے لوح کو ملاحظہ فرمایا اژدر سوار
کو بیم جان نے ٹھہرنے نہ دیا رو بفرار لایا لوح سے شہزادہ نے معلوم کیا کہ یہ اسم پڑھکر دم کر اور مجھ سے خبردار غفلت نکرنا
شہزادہ نے اسم لوح پڑھکر جو دم کیا اژدر سوار کے پاؤن زمین نے پکڑ لیے اُسنے تیغہ قریب ہونچکر جو لگایا سر پر پڑکر
ٹانگون کی طرف سے نکلگیا شور و غل برپا ہوا آندھی پانی آیا آواز آئی مارا اژدر سوار جادو کو اس ہنگامہ مین دایہ
اُڑکر مضطرب اور بدحواس بھاگی اور جانب بادشاہ طلسم گئی قلعہ مین تمام ساحرون کے جی چھوٹ گئے جو ساحر کچھ
بادشاہ زادی سے تعلق رکھتے تھے وہ تو رہگئے اور باقی بھاگ گئے تمام قلعہ مین عملداری شہزادے کے ذریعہ سے
ملکہ کی ہوئی اب پھر شہزادے نے لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ جو ملکہ کہے اُسپر عمل کرنا اور ابھی طلسم فتح نہین ہوا ملکہ پاس ٹھہر کر
برائے فتح طلسم جانا شہزادہ یہ معلوم کر کے ملکہ کی طرف مخاطب ہوا ملکہ نے لاش تو اژدر جادو کی پھنکوا دی اور شہزادہ کو
لیکر بارہ دری مین آئی مجلس عشرت منعقد فرمائی جام شراب چلنے لگا اُسی عشرت مین ملکہ نے آہ سرد بھر کر شہزادہ سے کہا
کہ اے دلبر بیوفا تم کہتے تھے کہ ہم عاشق ہین اب بتاؤ ہم عاشق نکلے یا کہ تم ہمنے تمھاری محبت مین اپنا سر ہتھیلی پر رکھ لیا
خیر اب جسطرح مجھ پر عاشق ہوئے تھے اسیطرح اور پر عاشق ہو کر لوح طلسمی نہ دے دینا ورنہ تمام عمر قید الم سے نہ چھوٹو گے
کل تم یہان سے جانا آگے ایک دریا ملیگا کہ نام اُس دریا کا بادھنو ہے دمبدم لوح دیکھتے جانا آگے دریا کے بیابان خارستان
ملیگا پھر ایک بیابان آتش مین گذر ہوگا غرض ہر مقام پر لوح سے غافل نہ رہنا شہزادہ مادر اُس ماہ سیما سے صحبت
آرا رہا پھر لوح طلسم لیکر ملکہ باوفا سے رخصت ہوا اور اُس باغ سے نکلکر درود معظم پڑھکر لوح طلسم کو دیکھا حمد خدا و نعت
رسول دوسرے کے بعد ظاہر ہوا کہ سمت مشرق یہ اسمائے آتشی پڑھتا ہوا روانہ ہو کیونکہ مشرق منسوب بہ شمس و آتش
ہے پہلے اسی سمت کو فتح کر شہزادہ نے خیال جو کیا قدرت خالق طلسم اربع عناصر سے یہ دن بھی یکشنبہ کا پایا جو آفتاب سے
متعلق ہے بس مجموعہ حرف آتشی (اہطمفشذ) ورد زبان فرماتا سمت مشرق روانہ ہوا اور بعد جانے شہزادہ کے ملکہ ہوا دار
بھی اپنی کنیزون اور ملازمون کو لیکر کسی مقام پر گئی اور چھپ رہی حال اسکا مذکور ہوگا مگر اول اس مسافر صحرائی
نیرنگ طلسم کا حال سنیئے کہ اسمائے آتش پڑھتا روان تھا گرمی شوق دشت نوردی سے لب پر دھوان تھا ہونٹھ خشک
پائے آبلہ دار جسم سے روان پسینہ تھا بعد قطع منازل ایک بیابان خارستان مین گذر ہوا وہ وادی ہولناک اور
بیابان پر از خس و خاشاک تھا کہ خوف سے دیو سفید کا جگر اُس جگہ چاک تھا صحرائے لق و دق رستم و سام

کا ہول سے وہان رنگ وفق سہراب وبرزو و اسفندیار کو جابجا قلق درخت خار دار بڑے بڑے جھاڑ جھنکار اُسمین گنتھے ہوے کھڑے جیسے رہزن راہ روکے ہوے مسافر دلی پگڑی اُتارتے دامن دگریبان کانٹے پھاڑتے ہر خار مثل سگ ودربان خانۂ امیر کہ بموجب مصرع این گریبان گرفت وآن دامن ۔ زبان خار مثل زبان جاہل اُلجھنے پر ہر وقت مائل پتون پر درختون کے کانٹے اُگے ہوے فصاد ہتیلی پر نشتر دھرے ہوے سودائیون کا خون پینے پر تنے ہوے ہوا جب چلتی معلوم ہوتا کہ بدن پر برچھی تیر پڑتی سانس دھونکنی کی طرح شدت گرما سے چلتی زمین پر بجائے سبزہ خار اُگے ہوے کا دش خار حسرت سے کہین بڑھی ہوئی میدان مین گوکھروبچھا ہوا پاے آبلہ دار کا مزا زیادہ ہوتا کسی چہہ یا چقر مین پانی نظر بھی آیا تو چشم کور کو پر از اشک پایا جو کوئی گھونٹ اسمین سے پی لیا تو اُسنے فوراً ہچی لیا از قوم کا پھل جہنم مین اہل عصیان کو ملا پانی حلق مین گیا یہ پہونچا کہ سر مین بھیجا پکنے لگا اور جو نیچے حلق کے اترا کلیجہ کٹ گیا تیغ اجل مین یہ پانی کہان خنجر ظلم فلک مین بسا ہی دانی کہان ہیات

جو سنگ تھا وہ شرر فشان تھا
کانٹے پڑے مچھلی کی زبان مین
ذرے سو لیج کی آنچ پا کے

شعلے پیدا تھے پیرہن سے
اولے پہ سماق کا گمان تھا
سب خشک تھے ندی اور نالے
آبل بن گئے چشم نقش پا کے

چنگاریان اُڑتی تھین بدن سے
خشکی تھی یہ قلزم روان مین
سینے پہ حباب تھے کہ چھالے

وہ دشت پر خار ایسا تھا کہ طائر بھی مثل مرغ خار رکھتے تھے پرون پر کانٹے نکلے ہوے تھے جو مرغ نغمہ خوان تھا ققنس کا ہمزبان تھا ہر جانور مرغ آتشخوار کا انشان تھا شہزادہ نے ایسے مقام آتشی پر بہت جلد لوح کو دیکھا اسمین ظاہر ہوا کہ ان اسما کو جو مشتری سے متعلق ہین تیرہ مرتبہ پڑھکر دستک دے ایک پتلی زمین سے نکلیگی جسکا نیچے کا بدن گھوڑیکا اور اوپر کا آدمی کا ہوگا وہ پتلی تیر کمان مین جوڑے ہوگی اور ازبسکہ مشتری قاضی فلک ہی تو وہ پتلی تم سے قسم لے گی تم قسم کھا کر اس سے تیر و کمان لے لینا اور غور کرنا کہ ساعت اسوقت کس ستارے کی ہی چنانچہ اگر ساعت مشتری ہو تو حرف منسوب مشتری ورد زبان کرنا شہزادہ نے یہ معلوم کرکے غور کیا تو اسوقت مشتری ہی کی ساعت تھی پس حرف متعلق مشتری جسکا مجموعہ (ھوبح) ہی معہ اسما راعوان وموا کیل اس طرح ورد زبان کیے (عزمت علیکم و اقسمت بکم یا صاحب التاج ملک خارشاد یا نحراو یا ارواح العلویۃ والسفلیۃ و یاموا کیل ھذا الحرف والعطاء الرفعۃ والحشمۃ واضعاف المناصب العالیۃ العجل العجل العجل) چنانچہ تیرہ مرتبہ اس عزیمت کا پڑھنا تھا کہ زمین شق ہوئی اور اُسی طرح کی جیسا اوپر بیان ہوا پتلی نکلی واضح ہو کہ عزیمت سیارگان بہت طول رکھتی ہین مین نے مثالاً ایک مقام پر مختصر کرکے یہ عزیمت لکھدی ہے کیونکہ ناظرین علم عملیات کے بیان مشرح سے لطف فسانہ خوانی نہ پاتے فی الجملہ جب وہ پتلی زمین سے نکلی پکاری کہ اے شکنندۂ طلسم اگر تو مجکو نہ مارے اور قسم اپنے داد العینی حمزہ کے سر کی کھائے تو مین یہ تیر و کمان تجکو دون شہزادہ لوح سے معلوم کرچکا تھا کہ قسم کھانا کچھ ضرر نہ بخشیگا لیکن سر امیر کی قسم کھائی پتلی نے تیر و کمان دیکر چاہا کہ غائب ہو جاؤن عزیمت نے بتاثیر بخشی سر از خود شق ہو گیا خانۂ تن مین اُسکے آگ لگی جلکر راکھ ہو گئی آندھی سیاہ آئی بعد کچھ عرصہ کے

جب روشنی ہوئی شہزادہ نے لوح ملاحظہ فرمائی کہ خارستان زحل سے نسبت رکھتا ہے تم حرف منسوب زحل پڑھو اسکی تاثیر سے ایک اژدہا پیدا ہوگا تم نے تو کیا مار فلک نے بھی ایسا اژدر نہ دیکھا ہوگا سہم نکانا یہی تیر جو تیلی سے ملا ہے اُسکے منھ پر لگانا یہ معلوم کرکے حرف زحل کہ جنکا مجموعہ (ابجد) ہے اس ابجد خوان دیو انگندہ طلسم نے ورد زبان کیے ایک طرف اُس جنگل میں سناٹا ہوا اور ایک اژدہا پیدا ہوا کہ تمام جسم پر اُسکے کانٹے تھے ساہی کی طرح خاردار بدن رکھتا تھا اور سر پر ایک خار مثل سلاخ آہن تھا یا شاخ سرکر گدن تھا برچھی کی صورت نہایت تیز اور تمام خار مثل نیشتر مگر شرر انگیز منھ سے بھی شعلہ چھوڑتا قامت درازہ اُسکا لبسان کوہ البرز ہر ایک ہاتھ مانند گرزہ کفچہ دہن کا بھی ہزار گز سے زیادہ آسمان طلسم زہر برسانے پر آمادہ دم اُسکی راس و ذنب کو چکر میں لاتی اُلٹی چال خوف سے چلتے ایسا دہ لو کھلاتے جب سانس وہ لیتا کرہ باد کھلجاتا طوفان قوم عاد دوبارہ آتا زحل اُسکے خوف سے چرخ ہفتم پر گیا مریخ کو وہ ہول ہوا کہ برج عقرب میں رہنا اختیار کیا حاصل مرام اُس موذی نے شہزادہ کو دیکھکر منھ پھیلایا اسنے تیر کمان میں جوڑ الب سوفار چلائے کہ بجنا تیر گوشہ کمان سے رہا ہوتے ہی اسکے دہن پر پڑا جگر تک توڑ گیا نشانہ کا ہدف مراد پر پڑنا تھا کہ جنگل سارا خاک کا تودہ ہوا وہ موذی اچھل کر کئی گز اونچا ہوکر زمین پر گرا دنیا تاریک ہوئی بعد کچھ دیر کے ایک سانپ اور پیدا ہوا اور کفچہ پر باد کر کے چلا شہزادہ نے سر اُسکا بھی کچلا آواز گیر و دار پیدا ہوئی او صدا آئی کہ مارا اژدر جادو کو غرض اس ہنگامہ کے بعد جو نگاہ کی وہ خارستان نظر نہ آیا عوض اُسکے صحرائے سبزہ زار پایا نہرین اور چشمہ جاری ہر سمت وزان باد بہاری شہزادہ نے ایک چشمہ پر جاکر پانی پیا وضو کیا صلوٰۃ پڑھکر لوح کو دیکھا یہ ظاہر ہوا کہ اے سیار این عجائبات آگے روانہ ہو ایک دریا ملیگا کہ نام اُسکا باندھو ہے وہان پھر لوح کو دیکھنا شہزادہ وہان سے آگے چلا ایک درہ کوہ سے مرور کیا تھا کہ دریائے زخار ملا بحر اخضر فلک اُسکا حباب تھا گردش فلک اُسکا گرداب تھا سفینۂ زمین و آسمان اُس سے کنارہ کش زورق عالم خوف سے ڈگمگاتی جان ہر ذیحیات کی نام سے اُسکے غش شہزادہ نے وہان ٹھہر کر لوح کو ملاحظہ کیا معلوم ہوا کہ اسمائے قمر بساعت قمر اٹھائیس ۲۸ مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کر ایک سرطان اُبھر کر کنارے آئیگا جسکی پیٹھ مثل کشتی ہوگی تو جست کرکے اُسپر سوار ہونا وہ اُس پار تجکو پہونچائیگا شہزادہ نے حرف منسوب قمر کہ مجموعہ اُم نکار صطغ ہے بتعداد مذکورہ ساعت قمر میں پڑھے سرطان کنارے پر آیا اُسکو مثل کشتی سرطان چہرہ کے پایا یہ نہنگ بحر جرأت پشت پر اُسکی سوار ہوا اور وہ زورق طلسمی بہکر چلی شہزادہ کو آب نے اسقدر بلند کیا کہ دنیا کا کنارہ نظر آئے لگا کشتی چڑھا و پر چڑھکر بہاو پر اُتری لجہ و لطمہ و گرداب نے جان بخشی کی یعنی ناو کنارے پر لگی بیڑا پار ہوا یہ آشنائے قلزم خرد و رکنار ہوا ساحل پر پہونچکر نام خالق بحر ارض بجالایا اور لوح کو دیکھا معلوم ہوا کہ لوح کو پانی میں غوطہ دیکر ہاتھون پر رکھکر بلند کر ایک چاند روئے ہوا سے تڑپکر دریا میں گریگا اور ایسی آواز مہیب آئیگی کہ صور اسرافیل کو کچھ رتبہ اس کے سامنے نہین دل قوی رکھنا ڈر نجانا چاند کے گرنے سے دریا کا پانی روغن کی طرح اُڑجائے گا پھر چشمہ مہر مین تری پائیگا اور دریا میں تری نہ پائیگا یہ معلوم کرکے شہزادہ نے لوح کو غوطہ دیکر ہاتھون

پر رکھکر اونچا کیا ماہ طلسمی تڑپ کر پانی پر گرا وہ صداے ہیبتناک آئی کہ یقین تھا کہ وہ باہم ٹکرا جاینگے فلک پھٹ پڑے ساکن ارض تہ زمین مین سما جائینگے شہزادہ نے اپنے تئین سنبھالا لیکن سکتہ سا ہوگیا سناٹے مین کھڑا رہا وہ دریا ناپدید ہوگیا بعد کچھ دیر کے جب ہوش فالح طلسم برجا ہوے بیشتر قدم بڑھایا اور اسماء الٰہی پڑھتا منازل طے کرتا جاتا تھا کہ یکایک ہواے گرم آنے لگی لون جسم جلانے لگی کچھ ہی دور آگے بڑھا تھا کہ بیابان آتش نظر پڑا الحفیظ والامان ہوا آگ کی لپٹ کو شرماتی تھی زمین سے آسمان تک آگ بھری نظر آتی تھی جو ٹیلہ اور ریگ کا تھا آگ کا انگارہ معلوم ہوتا تھا جو درخت سوکھا تھا جہنم کا کندہ مفہوم ہوتا تھا پہاڑ سرخ تھے پتھرون سے شرر نکلکر تا بہ فلک جاتے تھے تالاب جھیلین جوش مارتی تھین لہرون مین چنگاریان بہتی دکھائی دیتی تھین جلتے جلتے زمین کی چربی نکل آتی تھی حباب دریا نہ تھے آبلے پڑے تھے دھوئین کی گھٹا چھائی تھی درخت جل رہے تھے گرمی سے تلملا کر ہاتھ مل رہے تھے آگ درخت سے جھڑتی تھی گرمی دل جلا نیکا وار و مدار کرتی تھی آگ کے درخت کا نام بار تھا آگ کا اسی جگہ قرار و مدار تھا زمین سرخ تھی عجب طرح کی حالت شہزادہ کی ہوئی از بسکہ صاحب لوح تھا نہین تو جلجاتا گھبرا کر لوح کو دیکھا ظاہر ہوا کہ حرف آفتاب کے پڑھکر دم کرا ایک لکہ ابر پیدا ہوگا اور بڑھکر کالی گھٹا ہوکر تمام دشت پر برسے گا تمام دشت نمونہ گلزار خلیل نظر آئیگا شہزادہ نے حرف آفتاب کہ مجموعہ انکا (نسع) ہے ورد زبان فرمائے اور جانب فلک دم کیے ایک لکہ ابر پیدا ہوکر تمام عالم پر محیط ہوا ہر طرف اندھیرا چھایا آنکھون مین ٹھنڈھک ہونچی یہ عالم نظر آیا کہ بموجب

## ابیات

| | |
|---|---|
| وہ دھوان دھار گھٹا ہے کہ نظر آئے نہ شمع | گرچہ پروانہ بھی ڈھونڈھے اسے لیکر مشعل |
| ابر کبھی جل نہین سکتا وہ اندھیر اگھپ ہے | برق سے رعد یہ کہتا ہے کہ لانا مشعل |

اس گھٹا سے پانی ایسا برسا کہ دم بھر مین جل تھل بھر دیے وہ حرارت وہ تابش سب دفع ہوئی سبزہ لہلہایا بہار نے جوبن دکھایا ہوا مین قوت نامیہ ایسی تھی کہ دم کے دم مین نو رسیدگان چمن کی طرح شجرہاے کہنہ سرسبز و نہال ہوگئے کہ

## بیت

آئے بہار جائے خزان ہو چمن درست ٭ بیمار سال بھر کے نظر آئین تندرست ٭ ہوا سرد چلنے لگی پھول ہر سمت شگفتہ نظر آئے مرغان چمن چہچہاے ہوا کے جھکولے سے پانی مین شرابور ہوکر نہال جھکے تھے جانور خوش رنگ ان پر پھریریان لے رہے تھے شاہزادہ نے اس تمازت مہر سے جو نجات پائی یہ بہار دیکھ کر ملکہ ہوادار کی یاد آئی مستانہ وار ایک چشمہ کے کنارے ٹھہر گیا دیار مین یہ اشعار زبان پر لایا کہ

## اشعار

| | | |
|---|---|---|
| چاک کرنے کو کیا گل نے گریبان پیدا | نسبت اس دست نگارین کو نہین کچھ اس سے | خار دامن سے الجھتے ہین بہار آئی ہے |
| باغ سنسان نکر انکو پکڑ کر صیاد | بعد مدت ہوئے ہین مرغ خوش الحان پیدا | یہ کلائی کو کرے پنجۂ مرجان پیدا |
| کر چکے ابر مژہ بھی کہین باران پیدا | اب قدم سے ہے مرے خانۂ زنجیر آباد | رو کے آنکھون سے نکالون مین بخار دلکو |
| | | مجکو وحشت نے کیا سلسلہ جنبان پیدا |

غرض بعد کچھ عرصہ کے شہزادہ نے لوح کو پھر ملاحظہ فرمایا یہ نکلا کہ یہان سے دست راست کی طرف چل اسی سمت یہ رہ بادیہ طلسم روانہ ہوا اور بعد قطع مسافت راہ ایک میدان مین پہونچا کہ وہان ایک دروازہ لگا تھا اس شکنندۂ حصار طلسم نے اس در مین قدم رکھا فوراً نعرہ مہیب کسی نے لگایا پھر کر جو دیکھا تو دیو نے ہیکل کو آمادہ بہ شر و فساد پایا کہ چقماق

چادر گران سنگ کا مانند سیہ ابر کے منہ تعر پر بلا کی طرح کھڑا تھا وہی چقماق چلو چرخ دیکر سر پر شہزادہ کے لگایا شہزادہ نے رد کرکے تیغہ خارا شگاف
لگایا جسم دیو پر ذرا بھی اثر نہوا اُسوقت اُسنے گھبرا کر لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ یہ حروف جو متعلق بہ مربع ہین پڑھ کر دیو کی طرف پھونک اور
تیغہ پر بھی دم کرکے پھر دیو نابکار کو قلم کر شہزادہ نے حروف منسوبہ مربع کہ مجموعہ اُنکا (طلیکل) ہے پڑھکر دم کیا اور تیغہ پر دم کرکے سر دیو کو
بتا کر کمر پر ہاتھ مارا کہ دیو زخم کاری کھا کر زمین پر گرا اور پکارا کہ اے تو لوح مین تو مار آگیا لیکن تیری بھی خیر نہین کیونکہ تیرے دادا کے
لشکر پر سیماب تن جو اس مرحلہ طلسم کا مالک تھا بادشاہ طلسم ہوشربا کے حکم سے گیا ہے اور وہ بغیر تیغہ طلسمی کے مارا نہ جائیگا
سب مسلمانون کو قتل کرکے آئیگا اور طلسم تو بھی فتح نہ کر سکیگا بعتاب سکو نہ اریگا پھر تو یہان وہ وہان بادشاہ طلسم تجکو مار ڈالیگا
یہ کہہ کر ایڑیان رگڑ کر دیو تو واصل جہنم ہوا اور شہزادہ نے لوح کو دیکھا ظاہر ہوا کہ جو دیو نے کہا ہے سچ ہے بغیر مارے جانے ساحران
مذکور کے آئین طلسم مین فرق نہ آئیگا فی الجملہ تم سے کچھ غفلت نہین ہوئی اس سبب سے خدا تعالی رحم فرمائیگا یہ اسماء مقدسہ الہی
کئی سو مرتبہ مع درود معظم اُس جگہ بیٹھ کر پڑھو اور منتظر فضل خدا رہو یہ معلوم کرکے شہزادہ نے وضو کیا اور ایک مقام
پاکیزہ پر بیٹھ کر اسماء الہی پڑھنے لگا یہ تو مصروف اسماء خوانی ہین لیکن دایہ اور ساحرہ وغیرہ بھاگ کر جو بادشاہ طلسم کے
پاس گئے شاہ مذکور قلعہ ہزار برج مین سریر جہانبانی پر جلوہ گستر تھا کہ ان لوگون کا بدحواس آنا دیکھ کر زیادہ منتشر
مزاج ہوا کیونکہ پہلے سے فکر کر رہا تھا کہ سارا طلسم فتح ہوا جاتا ہے کوئی ساحر طلسم کشا پر فتح نہین پاتا مجھے بھی خود
چلنا چاہیئے اسی فکر مین دایہ سے لوح پانا فاتح طلسم کا سنکر تخت پر سے اُٹھا اور اُسکے اُستاد نے ایک رقعہ لکھ کر اسے
دیا ہے وہ اسکے سرہانے خوابگاہ مین رہتا ہے وقت مشکل اُسی کے لکھنے کے بموجب عمل کرتا ہے اسوقت بھی اُسی کو جا کر
ملاحظہ کیا ہر چند کہ وہ پرچہ قرطاس مختصر سا ہے لیکن اُسکی نیت کے موافق حرف اسمین ظاہر ہوتے تھے غرضکہ اب جو شاہ نے
یہ نیت کرکے رقعہ مذکور دیکھا کہ مین فتاح طلسم سے لڑنے جاؤن یا نہین معلوم ہوا کہ طلسم کشا سے لڑنا چاہیے عمر طلسم
بسر ہو چکی یہ طلسم کیا وہ طلسم کہ جس کے بادشاہ کا تو مطیع ہے یعنی طلسم ہوشربا چند روز مین برباد ہو جائیگا اور جو شریک
افراسیاب ہوگا وہ مارا جائیگا تجکو لازم ہے کہ شریک طلسم کشا ہو کر جان اپنی بچا اور اگر فرض کریں اس شہزادہ کو قتل بھی کیا
تو حمزہ اور اُسکے فرزند ہر ایک طلسم کشا ہین جان بچانا نہایت مشکل ہوگی غرضکہ سب طرح بہتر یہی ہے کہ اطاعت طلسم کشا
اختیار کر یہ معلوم کرکے شاہ طلسم نے جملہ سردارون کو بلایا اور کہا میرا ارادہ طلسم کشا کی اطاعت کرنے کا ہے سب نے عرض
کیا کہ ہم مطیع فرمان ہین سراسر بندۂ احسان ہین جسکے آپ مطیع ہون ہم اُسکے خاک پا ہو جائین اور جس سے آپ لڑین
اُسکے لیے تیغ جفا ہو جائین بادشاہ نے یہ سنکر کئی لاکھ ساحران دمبازان کو حکم تیاری دیا اور چند ساحرون کو مع لبنے
نامہ کے ظلمات جادو پاس بھیجا مضمون نامہ یہ تھا کہ ہم نے اطاعت طلسم کشا کی اختیار کی تم رفیقان شہزادہ موصوف
کو ہمراہ لیکر مع تمام لشکر اپنے کے یہان آؤ یہ نامہ جب ساحرہ کو پہنچا انجم عیار اور اخگر جادو اور یاقوت وغیرہ کل رفیقان
شہزادہ کو نہایت خوشی ہوئی اور بیان کیا گیا تھا کہ شاپور عیار بھی ہمراہ انجم برائے تلاش لوح روانہ ہوا تھا پس
انجم کو تو ساحرہ نے اُٹھوا منگوایا اور اس ساحرہ کو بولتا ہوا بت دکھا کر اس عیار نے مار ڈالا تھا پس یہ تو اندر طلسم کے
آگیا اور شاپور نے ہر چند تردد کیا اندر طلسم کے نہ پہنچا لاچار ایک مقام پر بیٹھ رہا اور بعض داستان گو نے بیان کیا ہے

کی خدمت ایسے برج مین چھپ کر گیا غرض جیسی روایت ہے کہ عیار مذکور طلسم مین ہے تو اخگر نے ساحرون کو بھیجکر اُسے
بھی بلوایا اور تمام ساحر مع اپنی فوج کے بحشم وخدم روانہ ہوئے ادھر ملکہ ہوادار جو مخفی ہوگئی تھی چنانچہ ایک درۂ کوہ
مین ٹھیری ہوئی تھی اور طائران سحر جو خبر گیری روانہ کیے تھے وہ طائر جو مرحلہ فتح ہوتا تھا ملکہ کو مبارکباد دیتے تھے اسوقت
بھی خبر فتح انھون نے پہونچائی ملکہ مذکور شادان و فرحان اپنے قلعہ مین آئی اور لشکر اپنا تیار کراکر بڑے تجمل و شان سے
سمت شہزادہ روانہ ہوئی اس طرف سے بادشاہ طلسم جہاندار گنبد نشین جادو بجمعیت کثیر ساحران نامی روانہ ہوا
اور اُسی میدان مین جس کے درمیان مین شہزادہ عمل خوانی کر رہا ہے آیا شاہزادہ نے جو سامنے میدان مین لشکر کا
جماؤ دیکھا لوح طلسم کو ملاحظہ کیا معلوم ہوا کہ عمل اپنا بغیر تمام کیے یہان سے نہ اُٹھنا شہزادہ اسی طرح پڑھتا رہا ادھر
بادشاہ طلسم تخت پر سے اُترکر مع چند امرا و اکابر طلسم کے نذر لیکر بڑھا اور قریب دروازہ پہونچکر ٹھہرا شہزادہ جبتک
پڑھتے گیا یہ ٹھہرا رہا جب عمل تمام ہوا عامل نے اسکی جانب بنظر لطف دیکھا بادشاہ نے تسلیم کی اور نذر دی اور
عرض کیا کہ مین اطاعت حضور کی قبول کی اب بقیہ طلسم فتح کرنے سے ہاتھ اُٹھائیے قلعہ طلسمی مین تشریف فرما ہو جیسے
مال طلسم لیجیے حکومت کیجیے شہزادہ نے لوح کو دیکھا لکھا کہ پہلے اس سے مطیع اسلام ہونے کا اقرار لینا چاہیے پھر
اسکے ہمراہ جانا مناسب ہے شہزادہ نے یہ دیکھ کر سوال اطاعت اسلام کیا بادشاہ طلسم بصدق ارادت مطیع الاسلام
ہوا اور شہزادہ کو تخت پر برابر اپنے سوار کرکے جانب قلعہ طلسم چلا پھر تو ڈنکا بجا طائران طلسم نے سر پر سایہ کیا کئی لاکھ ساحر
جلو مین صدائے طرفہ بلند بڑی شوکت سے سواری روانہ ہوئی اور کچھ عرصہ مین عمارت قلعہ طلسم دکھائی دی شہزادہ
نے ہزار برج کا ایک قلعہ فلک فرسا بنا پایا در و دیوار کی صفا پر آئینہ دل شیدا پایا خندق گرد اُس کے کھدی تھی
کلس جواہر کے چڑھے تھے ہر برج مین ہزار طرح کی خوبی بھری تھی شہزادہ کے پہونچتے ہی علامت طلسم برپا ہوئی برج کے
در کھلنے پر یان رقص کرنے لگین فصیلہائے قلعہ پر غول منہ سے قرنا لگائے ظاہر ہوئے اور قرنا کو دم دیا اسی وقت
خندق کا پانی جوش کھانے لگا بخارات زمین سے نکلکر دھوان بنا ہوا جانب فلک گیا اور ابر بنکر موتی برسانے لگا طائر طلسم
پکارے کہ طلسم کشا آیا ہزارہا ساحر انکی آواز سے اُڑ کر بھر دیا طلسم کشا آیا اس طرف سے تخت بادشاہ نے بڑھایا
در قلعہ کھلگیا اور ہزارون ستارے برجون سے نکلکر اُس تخت کے گرد پھرنے لگے اور خندق مین جاکر ڈوب گئے گویا
اہل طلسم نے ہی آسمان و تارے سر پر سے تالے صدقے اُتارے خندق سے ماہیان و نہنگ اُچھلنے لگے اسی دھوم
سے سواری اندر قلعہ کے داخل ہوئی یہان جتنے ساکنان طلسم مین سواری دیکھنے کے اشتیاق مین در و بام پر ایستادہ
تھے خلقت کا جماؤ دکانداروں کا بناؤ لائق دید تھا ہر سمت سامان نشاط و عید تھا عمارات عالی کی صفائی بازار میں
تمام رنگین نہایت آرائش و تزئین جادوگریان حسین و مہ جمال دریچون سے سرگرم نظارہ کمسن اور مہ پارہ جیسے
بروج فلک مین ہجوم سیارگان خلاصہ یہ کہ بڑے تزک سے سواری روان آتے آتے دار الامارہ مین پہونچی وہ مکان
سر اسر طلسم تھا دروازہ پر امیر الامرا طلسم جمع تھے شہزادہ کو اُتار کر اندر کاخ شاہی کے لائے تخت کئی سو زینہ کا گسترده
تھا جا بجا کہ اُسپر جلوس شہزادہ کیجیے شہزادہ نے تخت نشینی سے انکار کرکے بادشاہ سے کہا کہ ملکہ ہوادار جادو

وارث اس سلطنت کی ہے مگر وہ عورت ہے بدین سبب تم اُسکے عوض کاروبار سلطنت کرو مین نے طلسم ظاہر کی حکومت
تمام ملکہ اخگر جادو معین کی اور طلسم باطن کی حکومت ملکہ ہوادار کو دی اور اخگر کو بھی مطیع ہوادار کیا تم دونون
شہزادیون کی طرف سے نائب مقرر کیے گئے اسی گفتگو مین شہزادہ تھا کہ ظلمات مع سب رفیقان شہزادہ کے آئی اور ملکہ
ہوادار بھی تشریف فرما ہوئی بادشاہ طلسم نے مع چند سردارون کے استقبال کیا امیران طلسم نے اپنی شہزادی کو دیکھکر
خوشی کی اور نذر دی پھر عہدنامہ بشرائط مذکورہ بالا تحریر ہوا شہزادہ نے مہر اپنی پیشانی پر کی بعد طے ان مراتب کے
شہزادہ کی دعوت کا جلسہ آغاز ہوا مغنیان خوش گلو و رقاصان زہرہ جبین وخوبرو ناچنے گانے لگین اپنی آن و ادا
دکھانے لگین ساقیون نے دماغ بادہ ناب سے گرم کیا اسی جلسۂ عشرت مین شہزادہ نے فرمایا کہ میرا ارادہ ہے طلسم ہوشربا
مین جاؤن اور بدیع بزرگوار قید ہین اُنکو چھڑاؤن بادشاہ طلسم نے بجواب اسکے عرض کیا کہ جس مقام پر آپ بیٹھے عمل
پڑھ رہے تھے وہی راستہ طلسم ہوش ربا مین جانیکا ہے مگر راستہ مسدود ہے اسلیے کہ آگے اُس راستے مین دربند
سیمابیہ پڑتا ہے بغیر اُس دربند کے طے کیے جانا طلسم مین ہو نہین سکتا اور اُس دربند کا مالک افراسیاب کی طرف سے
سیماب ہے اور وہ آپکے دادا سے لڑنے گیا ہے پس جبتک وہ مارا نہ جائیگا راستہ دربند سے نہ ملیگا لہذا مناسب حال
یہ ہے کہ حضور اپنے دادا پاس جائین انکی اعانت بھی فرض ہے کیونکہ وہ ساحر کسی سے مارا نہ جائیگا اور لشکر اسلام کو
بہت ضرر اُس سے پہونچیگا آپکے جانے سے دو فائدے ہین ایک تو لشکر اسلام آفت سے بچیگا دوسرے راستہ طلسم
کھل جائیگا شہزادہ نے فرمایا کہ اچھا اُسکے قتل کرنے کا تیغہ کہان ہے اور یہان کسقدر طلسم ہے کہ وہ شکست ہونے سے
باقی رہا ہے بادشاہ گویا ہوا کہ یہ قلعہ ہزار برج باقی ہے اور یہی اصلی طلسم ہے اسکے دو چار برج کے مرحلہ جو یہان تک
آنے مین سنگ راہ تھے آپنے فتح فرمائے باقی اسی طرح ہین مگر اُن مرحلون کے ساحر سب مطیع الاسلام ہوئے جو حکم کیجیے وہ
بجا لائین اور اِس قلعہ کا اثر طلسم سے یہ حال ہے کہ سرحد کوہستان سے دکھائی دیتا ہے اور جسقدر کوہ و دشت و قلعہ وغیرہ آپنے
طے فرمائے ہین سب اسی قلعہ مین ہین مگر راستہ اُنکا بانیان طلسم نے اسی طرح مقرر فرمایا ہے جیسا آپنے ملاحظہ کیا اور ایک
میدان اس قلعہ مین اسی طرح کا اور ہے کہ جیسے آپنے راہ طلسم ہوش ربا کا میدان ملاحظہ فرمایا وہان بھی دروازہ
لگا ہے اور اُس طرف سے راستہ طلسم نور افشان کا ہے شہزادہ نے فرمایا کہ میر الشکر یعنی جو کوہی وغیرہ مطیع ہوے
تھے نہین معلوم کدھر گئے بادشاہ نے یہ سنکر طائر سحر بہر خبر لشکر روانہ کیے کچھ عرصہ مین وہ خبر لیکر آئے کہ سب لشکر آپکا ہمراہ
شہزادۂ ایرج جانب لشکر اسلام گیا شہزادہ نے حکم دیا کہ تحفہ جات طلسم حاضر کرو اور لشکر مسلح و مکمل کرو مین بھی
جانب کوہ عقیق جاؤنگا اور میرے برادر اور بدیع وغیرہ نے اکثر بادشاہان طلسم کو مطیع فرمایا ہے تو طلسم اُنکا شکست
نہین کیا اُسی حال پر رکھا ہے پس مین نے بھی اس قلعہ طلسمی کو برقرار رکھا اب جلد تیاری کرو بادشاہ یہ حکم محکم
شہزادۂ عالی ہمم سنکر اُٹھا اور شہزادہ کو ہمراہ لیکر پشت دار الامارہ کی طرف آیا وہان ایک خانہ باغ تعمیر تھا اُس باغ مین
دونون داخل ہوے سرو سنبل ریحان و ضیمران و گل و بلبل سے وہ گلشن معمور فرحت و بہار کا سراسر دستور نظارت و طراوت
کاظہور شہزادہ سیر کنان بارہ دری مین آیا بادشاہ طلسم نے وہان ایک حجرہ مقفل کو وا کیا اندر اُسکے بالکل اندھیرا

تھا شہزادہ نے لوح کو بند کیا روشنی پیدا ہوئی دیکھا تو اُس حجرہ مین دہنہ نقب ہے یہ دونون مثل دفینۂ زر اُس نقب
مین سمائے اور غلطان و پیچان دیر تک چلے گئے جب تہ سے پانون آشنا ہوے ایک قصر رفیع و عالی مین گذر ہوا
اُس قصر مین صندوق پر از مال طلسم تھے شہزادہ نے فرمایا کہ انکو نکلواؤ بادشاہ نے کچھ افسون پڑھا کہ ہزارہا ساحر محافظ
اس مال کا گوشہ ہاے قصر سے پیدا ہوا اور تمام مال طلسم اُٹھا اُٹھا کر باہر لے جانے لگا بیس ہزار عرادہ زر سُرخ و سفید کے
اور پچیس ہزار صندوق جواہر کے اور پچاس ہزار صندوق ظروف ہاے طلا و نقرہ کے اور چالیس ہزار خفتان مرصع کار
اور دنگل ہاے زرنگار اور کرسیان مذہب و مطلا اور ساز و یراق اسپان وغیرہ اُسمین سے نکلا وہ سب ساحرون نے
تختہاے سحر پر لاد کے دارالامارہ مین پہونچایا اور بادشاہ طلسم شہزادہ کو لیکر باہر قصر کے آیا اور تخت سحر پر بٹھا کر روانہ
ہوا البسبب شکست ہوجانے مرحلہ جات طلسم کے راہ نزدیک ہوگئی تھی شاہ اُسی باغ مین کہ جسکی بارہ دری مین تلوار
برق کردار لٹکتی ہے اور پاس آنے والے کے ڈونگٹے کرتی ہے شہزادہ کو لایا اور کہا بادشاہ طلسم نور افشان کی ایک امانت
اس طلسم مین لوح رکھی تھی اور شہنشاہ طلسمات **افراسیاب جادو** کی یہ تلوار امانت ہے اور اسی وجہ سے راہ تیرے
طلسم کی تہخانہ سے مقرر کیگئی تھی کہ جس راہ سے حضور گئے تھے فی الجملہ اسی تلوار سے قضا سیماب کی ہے آپ لوح مین
ملاحظہ فرمایئے جس طرح یہ تلوار ملسکے حاصل کیجیے اور اس نابکار کو مارئیے شہزادہ نے لوح کو ملاحظہ فرمایا معلوم ہوا کہ
یہ اسماء الٰہی پڑھ کر دم کرو تلوار اُتر آئیگی شہزادہ نے اسماء مقدسہ پڑھ کر تلوار صاعقہ خصال سقف سے چھوٹ کر
گر پڑی شہزادہ نے یاعلی مدد کہہ کر اُسپر قبضہ کیا کبھی ایسا تیغہ نگاہ سے نہ گذرا تھا نظر کا اسپر ٹھہرنا دشوار تھا
دار اُسکا اجل کا دار تھا ہزارون معرکے مارے ہوے وارے نیارے کیے ہوے **نظم**

ہم پلۂ برق عالم افروز
اس تیغ کے واسطے فسان ہے

وہ برق کہ خرمن عدو سوز
ڈورا ہے کہ تار دام صیاد

گردش مین جو روز آسمان ہے
ہو جس سے نہ مرغ روح آزاد

شہزادہ اُس تلوار کو پاکر نہایت خوشنود ہوا اور ہمراہ بادشاہ طلسم پھر کر دارالامارہ مین آیا اور مال طلسم بار کرایا
کئی لاکھ کا لشکر ہمراہ لیا مرکب تازی نژاد پر سوار ہوا تیغہ طلسمی غلاف پُر زر مین کر کے زیب کمر کیا بادشاہان طلسم
اور شہزادیان ہمراہ رکاب ہوئین اور طلسم کی حد تک پہونچانے آئین یہ بہ شوکت و جاہ بڑی حشمت و رفعت
منزل سے چلا کہ آگے آگے فیلان فلک شکوہ کی قور اور شتران بغدادی کا انبوہ بلبلانے کا شور اسپان تازی
و عراقی وغیرہ پر جوانان رستم شوکت سوار بعد اُن کے پیادون کی قطار ساحر تختہاے سحر پر اور طائر و فیل و
اژدر پر روان قرناے جنگی کا شور ترسانندہ جان یہ کیفیت نمایان کہ **ابیات**

درو دشت و کوہ و بیابان سنان
ابا جوشن و تیر آہن گذار
وفش خجستہ میان سپاہ
گرانمایہ اسپان و تخت و کلاہ

عنان تافتہ سربسر و رعنا ن
پس پشت شان زندہ پیلان کوہ
زکوہ ہر درخشان بگرد ار ماہ
تبو فید شہر و آمد خروش

ہمیدون پیادہ پس نیزہ دار
زمین از پے پیل گشتہ ستوہ
زدیگر گرگوی سلیح و سپاہ
تو گفتی ہمی کرشد از نفرہ گوش

چنان تیرہ گون شد زگرد آفتاب | تو گفتی جہان غرق گشت اندر آب
سوئے فوج اسلام بگرفت راہ | روان گشت تو بج باین فر و جاہ

یہ شہزادۂ کیوان کلاہ تو رو براہ ہر گز تسمہ حقیقت سیماب کفر پناہ بیان کی جاتی ہے کہ ایک روز لشکر لقا میں ٹھہر کر جب دوسرے روز وہ وقت آیا کہ سیماب روز تمازت آفتاب سے اڑ گیا اور بہوس دہر نے سیماب مہر کا کشتہ بنایا آئینہ ماہ پر پارا چڑھا قطعہ

ستاروں کا جو پہنا شب نے زیور | دکھایا مہ نے آئینہ پھر آ کر
کیا رستہ سیاہی نے عدم کا | ستارہ کہکشان کا خوب چمکا

شام کے ہوتے ہی سیماب نے طبل جنگ بجوایا ہر کارے لشکر اسلام کے جو بھیس بدل اس جگہ حاضر تھے قاصد ہوے کہ خبر طبل جنگ بجنے کی امیر سے جا کر عرض کریں مگر بختیارک کی باتیں سننے کو ٹھہر گئے کس لیے کہ وہ سیماب سے کہہ رہا تھا کہ آج تک میں نے روک کر تمکو زندہ رکھا اب آج کی رات تمہاری ہی ہے عیاران لشکر اسلام مار ڈالینگے اور اگر رات کو بچ گئے تو صبح کو حمزہ زیر تیغ کریگا یہ کلمات سنکر سیماب نے جواب دیا کہ ملک جی میری قضا ہی خدائے باختر نے پیدا نہیں کی یہکر اپنے منہ پر دو ہتڑ مارا اگر منہ پاش پاش ہو کر پارہ کی طرح ڈھلک کر پھیل گیا اسنے کہا جا ہے کوئی ہزار بار مجھکو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے لیکن کچھ ضرر مجکو نہ پہونچے شیطان حقیقت اس بے ایمان کی دیکھکر بہت خوش ہوا اور عیاران اسلام بہت ترسندہ اور غمگین ہو کر وہاں سے روانہ ہوے اور سامنے بادشاہ عالیجاہ کے استادہ ہو کر بعجز ادب یہ قطعہ دعا و ثنا میں زبان پر لائے قطعہ

وارث ملک جانتے ہیں تجھے | گیو و گودرز بیژن و رہام
برق کوندے رہا ہے کیا الزام | تیرے فیل گران جسد کی صدا | رعد کا کر رہی ہے کیا دم بند
فن صورتگری میں تیرا اگر | گر نہ رکھتا ہو دستگاہ تمام | تیرے رخش سبک عنان کا خرام
کیوں نمایاں ہو صورت اوہام | آ سکے مضروب کے سر و تن سے

ایک ساحر اس طرح کا آیا ہے کہ جب اسکو قتل کرو تو پارے کی طرح ملجاتا ہے آج اسنے طبل جنگ بجوایا ہے یہ کہکر کنارہ ہوے اور بادشاہ نے جانب امیر دیکھا آپنے مہتر بن فتح چالاک بن عمرو سے ارشاد فرمایا کہ خدائے مابزرگ ست ہمارے لشکر میں بھی طبل سندی پر چوب پڑے چالاک نے دست بستہ عرض کی کہ اے آقا نامی خدائے عزوجل جب اس ساحر پر مظفر و منصور فرمائے تو مجکو رخصت طلسم ہوشربا میں جانیکی دیجیے گا کہ میرا دل پدر بزرگوار کی خدمت میں جانے کو بہت چاہتا ہے امیر نے فرمایا کہ میرا بھی دل لگا ہوا ہے محبت نامہ اپنے دوست کو لکھدونگا اچھا بعد فتح اس جنگ کے خواجہ پاس جانا بعض داستان گو نے بیان کیا ہے کہ جب جنگ دو کو چالاک نے مارا اسوقت امیر سے رخصت طلسم مذکور میں جانے کے لیے مانگی امیر نے خلعت عنایت کیا محبت نامہ بنام خواجہ لکھا کہ عرصہ سے تمہاری خیریت نہیں سنی دلکو تردد ہے خدا تعالی کفاران طلسم پر جلد تمکو فیروزی عنایت فرمائے کہ زمانہ مہاجرت بسر ہو تمہارا قدم یہاں آئے چالاک یہ نامہ تعویذ شما لیکر چلا مگر چونکہ طلسم میں جانیکا راستہ ڈھونڈھا نہ ملا ناچار واپس آیا اور فکر کرنے لگا کہ کسی ساحر کے ہمراہ جاؤں حال اسکے جانے کا سیاق کیا جائیگا [illegible] ہے یہ کہ جلد عمرو کے بیٹنے کی

بارگاہ سلیمانی میں ہوا اور عمرو اسکو اپنا قائم مقام کرکے اُس کرسی پر بٹھا گیا اب اُسنے کہا نجے کو خواجہ کے یعنی
ابو الفتح اصفہانی کو اس جگہ قائم مقام کیا ہو گر ابھی تک آپ لشکر میں موجود ہو چنانچہ آج حسب الارشاد مہر نقار
خانہ میں ابو الفتح کہ جانشین ہو چکا ہے آیا اور کوس حربی بجایا داروغہ نقارخانہ نے جو نذر دی وہ خواجہ عمرو کیلیے جمع کرادی
خلاصہ کلام جب صدائے طبل حرب بلند ہوئی دلاوران عرصۂ شجاعت و شہامت خبردار ہوے بادشاہ نے دربار
برخاست فرمایا سردار اپنی اپنی جگہ پر آئے سلح خانے کھلوائے سلسل درسل نقیبوں کی صدا بلند ہوئی آئینہ تیغ پر صیقل
دوچند ہوئی صدائے فرمائے جنگی مرآت خاطر شجاعان کیلیے گویا قلعی تھی کہ ہمت جرأت کی صورت نظر آنے لگی آئینہ
خانۂ آرزو میں عروس جلادت جلوہ دکھانے لگی عشق شاہد دلاوری میں ہر ایک سیماب وار بیقرار جان دینے پر تیار صبح
کا ہر ایک کو انتظار کہ کہیں زنگ ظلمت شب آئینہ سحر سے دور ہو صبح کا نور ہو تو آئینہ شمشیر میں جلوۂ عروس ظفر
نظر آئے بہادر و نامرد کی قلعی کھل جائے جوہر آئینہ آئین شجاعت ملکیں چشم شاہد ہمت کے اٹھا لیے دیکھیں کہ کون
مرآت تیغ کے روبرو منہ بناتا ہو اور کون ہنس ہنس کر گلے ملتا ہو القصہ درست فرماتا ہو کس کے آئین تیغ میں صفائی ہو روح
اسکندر کس پر آفرین خوان آئی ہو کون فولاد دل ہو آئینہ شمشیر سے بشاش ہو کر کون مقابل ہو کل مقدمہ نام و ننگ ہے
کھلے گا ضمیر صفائی ہو کسکے چہرہ پر گرد کدورت کا زنگ ہو غرض آئینہ تیغ و خنجر کو جلا ملنے لگی نامردوں کو جو عارضی ہوئی تو
غیرت نفرین منہ در منہ کرنے لگی تیغے مثل شاہد طناز و کرشمہ سنج آئینہ خانہ عالم میں تننے لگے تیر زہر اُگلنے لگے چہرہ
لیے نامردوں کا منہ چڑھایا بر رو بغیرت دیکھا بنایا سپر میں آئینہ تیغ خنجر سامنے رکھکر بالیاں اپنی سنوارنے لگیں پھول
اپنے دیکھنے بھالنے لگیں جوہر تلوار مصفا کہ سپر پہ بہادر نے رکھدی آئینہ خیال کو حیرت ہوئی کہ قبضہ میں ملک زنگ تھا
اب وہ جلب ہوا کہ طرفہ ماجرا ہوا مقام تعجب ہے حلیاں حلقہ حلقہ صورت جنگ سواروں کو حیرت ہے ننگ آئینہ خیال ہے
صاف رنگ کہانتک گذارش ہو چار پہر رات بھی القصہ یہ عجب مرقعہ دہر سے صدق شب اُٹھا صورت دہری نظر
آئی تیغ سحر صیقل ہو کر مصفا ہوئی خنجر آفتاب روانی دکھائی نظم

اس ہنگامہ میں مطلع صاف آیا | سحر کا آئینہ شفاف پایا
سفیدی چھا گئی روئے زمین پر | موذن نے کہا اللہ اکبر

امیر طاعت رب قدیر میں مصروف تھے کہ سپاہ اسلام دل کے دل بادل کے بادل انبوہ انبوہ تختم بیرق بیرق خدام عدم بخش
سنج طائفہ طائفہ جانب میدان جنگ روان ہوئی سردار افواج کو روانہ کرکے در دولت باشوکت سلطان باکرم پر آئے
ابو الفتح نے بیست اقدس امیر ذیشان پر پہونچکر ہنگام دعا آمین کہی امیر نے سجادہ سمیٹا اور جبہ و اسلحہ طلب کرکے تبرک
انبیا علیہم السلام زیب جسم فرمایا اور باہر برآمد ہو کر پشت اشقر کو خانہ منور اور افق شاہ خاور بنایا جلو خانہ میں عیش محل
کے تشریف لانے سرعت سواب عرض کرکے الگ ٹھہرے بیکایک پہرہ محل کی ڈیوڑھی کا چرخی پر کھچا جلوس سواری کا
نکلنے لگا کنولہائے بلورین کنول بردارنیوں سے کنول برداروں نے لیے طلائی نقرئی بخت اخر کھنکنے لگے عود و عنبر
لوٹنے کنیزان محل سے سلفچیان بھر دیار لیکر آگئے بڑھے نواب ناظر خواجہ سرا اہتمام کنان نکلے کہاریاں جوبن میں بھری
اترانیاں ہوادار کاندھے پر لیے ظاہر ہوئیں حضور عالم کہ اج تخت لیے استادہ تھے اس سریر منظیر پہ ہوادار

اُتر آئے اور صدائے بسم اللہ بلند ہوئی امیر اور تمام سردار مجرا گاہ پر جا کھڑے ہوئے مردہا پکار انظم

قبلۂ چشم و دل بہادر شاہ — مظہر ذو الجلال والاکرام
نوبہار حدیقۂ اسلام — شہسوار طریقۂ انصاف

امیر دوران صاحبقران زمان نگاہ روبرو بادشاہ کے بنظر الطاف

اُدھر دیکھا امیر نے مجرا کیا آنکھوں سے سلام لیکر اشارہ سوار ہونے کا فرمایا پھر تو حملہ سرداروں کا مجرا ہوا اور تخت ظل اللہ کو قلب میں رکھکر آگے بڑھے ڈنکا ہو النقیب منقبت خوانی کرنے لگے ایک طرف سے ہاتھیوں کا قور جلو میں آگے بڑھی آمد تھی سیاہ اُمڈی یا کوہسار ہمراہ رکاب چلے وہ فیل بلند رواں تھا کہ ہر ایک پر کوہ البرز کا گمان تھا زنجیرین کھنکتین گھنٹیان بجتین جھولین زرکارترین نظم

سیندور جبین پہ رنگ لایا — گردون پہ شفق کا رنگ اُڑایا — فیلوں پہ تھے فیلبان نمایان
یا گنبد ہفتمین پہ کیوان — صندل کا شجر ہر ایک دندان — خرطوم تھی اُس پہ مار پیچان
کرتے تھے دلوں میں راہ گھنٹے — تھے خیرت مہر و ماہ گھنٹے — ایک طرف ہزار ہا گھوڑے سوار ایسے

بڑھتے سرداروں کے زیر ران کہ بدریان کرتے کرمہ جیب نظم

آہو صفت و عقاب پرواز — نسرین فلک کو تھے وہ شہباز — ہر چشم رکاب گوش محبوب
تسمہ ہے کہ زلف دوش محبوب — زیور سے ہر ایک لدا تھا ایسا — گلبن ہو چمن میں جیسے زیبا
نرمی تھی خرام کی نمایان — تھے تار نظر پہ گرم جولان — نوجوان سنجالین دکھاتے جاتے

دورباش کی صدا لگانے لشکر کی آہ پرشوکت گھوڑوں کے تھے باجوں کی صدا ہتھیاروں کے رگڑنے کی صدا تلواروں کی چمک صحرا میں پھولوں کی مہک بہادروں کے دلمین اُمنگ نشۂ شجاعت کی ترنگ کرنا کی صدا سے گوش کرہ بیان کر خلاصہ یہ کہ بڑا کر وفر نظم

ابا صد ہزاراز گزیدہ سران — ہمہ پہلوانان و کندآوران — ابا پیل و با کوس و با فیرہی
ابا تاج و با تخت شاہنشہی — سیاہ و سپید بر فتن گرفت — زمین سم اسپان نہفتن گرفت
تو گفتی کہ خورشید گردان بجائے — باندازنہیب سواران بجائے — اہی جاہ و کشت سے پہ شادی سپاہ

وارد جنگاہ ہوا اسطرف سے لقا نے کمراہ تخت ہاتھیوں پر کچھ اے گو میوں کو ہمراہ لیے آیا ایک جانب برق و باران پیدا ہوا اور اژدروں پر تخت کھنچا سیماب شہپر لہراتا ہوا انیس پشت گئی ہزار ساحران غدار نشنگ چہرہ و سنگ پیکر و مردم آزار اسباب ساحری ہمراہ لیے منقلین آتشین سلگانے تھالیان برنجی آگے رکھے ماتھے پہ ٹیکا لگائے جسا ترتی کی پکارتے آئے دھر دکی صدا ابر پر پھیلنے لگے ڈفلی بجے دف کھنکائے جادوگرنیوں نے ناش پڑھکر سپاہ و ردکی صف گشتی کی نقابت نقیب کرکے ہٹنے پر سے بند گئے قشون قشون خیل خیل الگ الگ غول باندھکر کھڑے ہو بعد آمد سب کی میدان کارزار کا ہوا ساحروں نے جھنڈیاں ہلائیں ہر لعین بالا ئین ہر آمین سیماب نے خداوند کو اپنے سجدہ کیا اور لعبارت خواہ ہوں شہنشاہ کہا میں نے تحفہ اپنا نذر کردہ کیا اور اپنے قدر کو تماشا دیکھا دیکھیات سنکر ہنستا ہوا جھک کر بایاد

وسط میدان میں آیا اور للکارا کہ اے فرد مغضوب درگاہ خداوندی آؤ اور جام شربت مرگ میرے ہاتھ سے
پیو اس نصیب کو سنکر بادشاہ کی نگاہ صف دست چپ کی جانب اٹھ گئی اس صف سے شہزادہ رستم پیلتن و
پیلگن کشندۂ قوی و دو دل ہندی قاتل کپتان فرنگی ابن حمزۂ صاحبقران زیب و زینت بارگاہ سلیمان علمشاہ نوجوان
نے فوراً اشقر بلا کو بو دکو پرے سے نکالا اور سامنے بادشاہ کے مرکب سے اترکر اجازت جانبازی طلب کی بادشاہ
نے جام کلہ عزیت مرحمت فرما خلعت دیا فی حفظ اللہ کہکر رخصت کیا شہزادۂ موصوف جست کر کے پشت باد پا پر
اپنے پہونچا اور گھوڑا اڑا کر چلا فرنگیوں نے ارگن بجا یا سرداران شہزادہ نے ہمراہ رکاب چلنا چاہا ہر ایک کو تشفی
دیکر یہ روکا اور آپ سامنے اس تیرہ دل دشمن حریف کثیف کے آیا اور طالب ضرب ہوا اس ملعون نے بغیر سحر
لیے سبکے دکھانے کو ایک ہاتھ تلوار کا شہزادے پر مارا اس بہادر نے رد کر کے تیغہ کپتان نیام سے لیکر کمر کو بتا کر سر پر ہاتھ مارا
کہ اس ساحر کے دو ٹکڑے ہوئے لیکن بدستور سابق جسم جڑ کا پھر ملگیا اور مجسم ہو کر کچھ اسنے پڑھکر ہاتھ اونچا کیا
ایک بجلی تڑپکر گری دونوں لشکر کے لوگوں کی آنکھیں بند ہوگئیں پھر جو آنکھ کھلی دیکھا کہ شہزادہ علمشاہ کے دو
ٹکڑے پڑے ہیں یہ دیکھکر امیر بیتاب ہوے بادشاہ نے اشک حسرت بہائے سردار سب تھامے بے اختیار یہ نہ
زبان پر لائے کہ افسوس قطعہ

کوئی محفوظ ہوتا ہے جو یکدم
نہیں رہتا کبھی قالب کسی کا
عزیز و اقربا سب سے جدائی

نہیں دنیائے فانی گھر کسی کا
تونگر ہوں کہ برابر کا دوش غم [?]
وہی دو گز کفن اور گوشۂ خاک
فقط کنج لحد سے آشنائی

بدلتا ہے سدا یاں رنگ جی کا
زمان مرگ ادنیٰ ہو کہ اعلیٰ
سوا اسکے نہ دولت اور نہ ادراک [?]

جب لشکر میں زیادہ کہرام ہوا
امیر مانع ہوے اور فرمایا ہنگام جہاد صبر لازم ہے جزع و فزع سے کفار زیادہ تر شاد ہونگے اسی گفتگو میں سیماب
نے پھر مبارز طلبی کی ابکی شہزادہ قاسم نے گھوڑے کی باگ لی اور بادشاہ سے اجازت لیکر سامنے ساحر کو گئے مگر
ہنگام ضرب ساحر دو ٹکڑے ہوکر ملگیا اور بجلی گری اگر اس شہزادہ کے بھی دو ٹکڑے کیے غرض لشکر اسلام میں برپا
ہوا اور بڑے نامی منصب سرداران روم و فرنگ و خاور کہ ماتحت شہزادگان دلاور تھے یکے بعد دیگرے سامنے اس
بد باطن کے جانے لگے مگر ظفر یاب نہوئے سب اسی طرح دو ٹکڑے ہوکر گئے امیر نے خود قصد مقابلہ کا کیا لیکن خواجہ
بزرجمہر کے لڑکے جنگ گاہ میں آکر منت پذیر ہوے کہ یا امیر آپ بھی لڑنے جائیگا تو یہی حال ہوگا اسلیے کہ یہ طلسم
بینی ہے اگر سحر ہوتا تو اسم اعظم سے باطل ہو جاتا اسم اعظم پڑھکر کوئی طلسم درہم اور شکست نہیں کر سکتا امیر انکی
منت کرنے سے ٹھہر جاتے ہیں عزیزوں کا رنج و غم کھاتے ہیں اس مقام پر بھی صاحب دفتر نے لکھا ہے کہ سیماب
شام تک لڑکر طبل بازگشت بجوا کر پھر جاتا ہے اور دوسرے روز پھر لڑتا ہے پانچ چار روز کی میدان داری میں
بہت سے سردار الفاظ مارے جاتے ہیں چنانچہ اس احقر نے جنگ ہر روزہ کی تصریح وار نہیں لکھی لیکن اکا سطور کا
مضمون تھا داستان گویوں کو اختیار ہے فرد اشان جتنی چاہے بیان کریں آمدم بر سر مطلب آج کی جنگ میں فرزندان
حمزہ قتل ہوے ہیں بختیارک نہایت خوش ہے کہ ہمیشہ بلند [illegible] دیکھو واسطے [?] کے کا لیا نہوکہ بالاسے چھپکر الزبست [illegible]

ہو جائے آج لشکر بندگان مغضوب کا خاتمہ ہے لقا بھی قہقہے مارتا ہے اور کہتا ہے کہ ما بدولت کو آج ہی تو غصہ آیا ہی
اب آقدیران بندوں کے غارت کرنے کی بہت مستحکم کی ہے اور سنگ غضب کے نیچے دبی ہے یہ کسی طرح نہ بلٹے گی ادھر
اہل اسلام بیچارے خستہ دل جب مقابلہ ساحرین آتے ہیں قتل ہو جاتے ہیں مگر ہمت نہیں ہارتے برابر لڑنے آتے ہیں اور
نقد جان دیتے ہیں رات بھر کے جاگے وہ دولہا عروس مرگ سے ہمکنار پڑے سوتے ہیں جسم ننگے خاک و خون میں بھرے پوشاک
شہانا زیب جسم کیے فلک کی گردش سے جہنبان یا بشکل آسیا دانایان شجاعت کو دانہ کی طرح اپنے پیسا ہے خاک
بسر درخت بنلی پوش سراسر نخل غم برگ لشکل کف افسوس اہل ماتم لشکر اسلام میں تلاطم جھنڈے لبان زن سوگوار
بال کھولے نقارے سر پیٹتے جھانجھ کف افسوس ملتے سردار گریبان چاک گھوڑے سینے بھرتے پلٹنیں رسالے
بے افسران کے بھاگنے پر آمادہ محلات مخدرات میں اس خبر کے پہونچنے سے عورتوں کا پیٹنا کوئی فراق شوہر میں ہی ہے
میرا وارث کہکر بال نوچتی کوئی یاد بیٹے میں ہائے میرا بچا کہا منہ پر طمانچے لگاتی ہزارہا عورتوں کا حلقہ باندھ کر بال کھولنا
اور نوحہ وزاری کرنا کہ ابیات

کوئی بولی چھٹے ہم سے اے ماہ
جہان کس کو دے گا روح سلطان
غضب کیسا ہوا کیا پیش آیا

کوئی بولی کہ آ پیارے کہاں ہے
کہاں ڈھونڈھوں کدھر جاؤں میں ہائے
حجاب خاک میں تم سوے دلدار
جو لے رب انکو دنیا سے اٹھایا

مری آنکھوں سے کیوں اب تک نہاں ہو
پکارے گی یہ مادر کس کو اے جان
لحد تیری کرین ہم آہ تیار

جب فرزندان حکیم بزرجمہر نے یہ
تلاطم دیکھا سمجھے کہ ہم کب تک امیر با توقیر کو مانع ہونگے یقین ہے کہ امیر بھی لڑنے جائیں اور اسی آفت میں گھریں اب قافلہ
گم کردہ راہ ہوا جاتا ہے یہ باغ دست برد خزان سے تباہ ہوا جاتا ہے پس مضطر ہو کر زائچہ کشی پر مائل ہوئے اور قرعہ
پھینک کر دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ سردار جو قتل ہوئے ہیں کشتہ سحر ہیں وہ بجلی چمکتی ہے اور آنکھ جھپکتی ہے اتنے ہی
عرصہ میں سردار کو ساحر اٹھا لیتے ہیں اور کاغذ کا پتلا ڈال دیتے ہیں جو سحر کی وجہ سے انکی شکل نظر آتا ہے اصلی سردار
قید ہو جاتا ہے البتہ ماننہ فتح ہونے لڑائی کا بجانب مسلمانان قریب ہے کفار کا لشکر شکست نصیب ہو زائچہ سے معلوم
کر کے خدمت امیر میں آئے اور جملہ کوائف معرض بیان میں لائے امیر نے شہزادہ کرب کو کہ داروغہ بارگاہ سلیمانی ہے
محلات میں بھیجا کہ شہزادہ مذکور نے ہر ایک بی بی کو تسلی دیکر وہ نوحہ و شیون موقوف کرایا اور یہاں بادشاہ اسلام نے تاج
اتار کر جانب قبلہ رخ کیا اور محتاج بدرگاہ کبریا ہو کر بصد تضرع و نیاز استغاثہ کیا کہ اے خلاق ارض و سما ہمکو اس
بلا سے بچا کہ بموجب نظم

کہ اے برتر از دانش و ہوش و رائے
بہ بیچارگی داد خواہ تو ایم
تو باشی بہ بیچارگی دستگیر
ندارتیم جز تو کسے را بکس

سپہدار گردن کشان آنزمان
نہ از جائے دو رو نہ ہر جا بجائے
ز افسون و از جادوے برتری
توانا برابر آتش و زمہریر

گرفتند زاری سوے آسمان
ہمہ بندہ پر گناہ تو ایم
جہاندار و بردا دران دادرے
ازین سختی با مالتو فریادرس

سہام استغاثہ نشانہ مراد پر پہونچے یعنی دشت کی جانب گرد اڑی ایسی گرد تیرہ
تھی کہ کاخ افلاک تک نزد بان گلی لگی تھی روئے مہر چھپ گیا اعیان لشکر اسلام خبر لینے دوڑے اور بجتیار ک

ہاتھی پر کھڑے ہو کر پکارا کہ ہاے زمین درد ہونے لگا یا خداوند تقدیر پلٹا کھایا چاہتی ہے ذرا دیکھیے تو یہ گرد کیسی اڑتی آتی ہے یہ گفتگو کر ہی رہا تھا کہ یکایک دامن گرد شگافتہ ہوا اور کئی سو فیلان جنگی پٹے جنگی سونڈون مین بندھے ہوے ظاہر ہوے لشکر نشان کئی لاکھ فوج کے آنکی پشت پر کھلے ہوے پیچھے اُن کے ساحران نامی طاؤس دھنس پر سوار جادو گریان وضعدار بیشمار پیدا ہوئین پھر سقے آبپاشی کرتے گرد وغبار بٹھانے رسالے کے سوار گھوڑے اڑاتے پیادے اپنا عظم و شان دکھاتے نکلے لشکر کا آنا اور اسکا کروفر کیا بیان کیا جاے دم تحریر کمیت قلم کا پا لنگ ہے کثرت مضامین سے عرصۂ قرطاس نہایت تنگ ہے یہ شوکت و شان تھی کہ عظمت اُسپر قربان تھی نظم

کسے از یلان خویشتن راندید
ہمہ زنگ زرین و زرین جرس
ہمہ طوق زرین و زرین کمر
سیہ بود چندان کہ دریاے روم
دگرگونہ جوشن دگرگون کلاہ
پر از خاک شد چشم کام و سپہر
درخشان بکردار دریاے نیل

دباناس تیرہ زمین و سپہر
کہ اندر جہان آن ندید ست کس
ہمان چتر کز دم طاؤس نر
از ایشان نمودی چو یک مہرہ موم
چغانی و چینی و سقلاب ہند
تو گفتی بقیر اندر اندود چہر
نشستہ بر آن تورج نامدار

جہان گشتہ گرد اندرون ناپدید
بلرزید وا زیشان بسر برید مہر
ہمان افسر پہلوانان بزر
بر و بافتہ چند گونہ گہر
کشانی و شگنی و ہری سپاہ
کہانی و نہری و رومی و سند
ز لبس تخت فیروزہ بر پشت پیل
بدست اندرون تیغ آہن گذار

اس سپاہ نے قریب جنگاہ آکر ایک طرف صف کھینچی اور شہزادہ تورج مرکب پر سوار ہو کر بڑھا امیر اور بادشاہ کو مجرا کیا چاہا تھا کہ قریب تر جاے سوقت نہیب مبارز طلبی سیماب کو شنود ہوئی ہر چند کہ آمد شہزادہ دلاور دیکھ کر بختیارک نے لڑنے سے منع کیا کہ ضرور اسمین کچھ بھید ہی جب تو نبیرۂ حمزہ وقت پر پہونچا ہے مگر سیماب کا بحر غضب جوش مین تھا اُسنے کہنا شیطان کا نہ سنا اور مسلمانون کو طلب کیا شہزادہ دلاور مرکب اٹھا کر روبرو اسکے پہونچا اُسنے بظاہر ترسول شہزادہ پر مارا اس دلاور نے رد کر کے تیغۂ طلسمی نیام سے لیا اس تلوار کو دیکھ کر یہ گبر بھی گھبرایا مگر شہزادہ تیغہ علم کر چکا تھا سر کو بچا کر کمر پر جو ہاتھ مارا طرفہ ماجرا نظر آیا کہ عکس تیغہ پڑتے ہی وہ چوپارہ کی طرح سارا جسم اسکا معلوم ہوتا تھا وہ باقی نرہا آتش تیغ طلسمی نے پارہ کے غول کو جسم پہ سے اڑا دیا اصلی جسم بسان قیر سیاہ ظاہر ہوا سب پکارے کہ مار سیاہ کینچلی سے باہر نکلا تیغہ تو کمر پر شہزادہ کا پڑ چکا تھا مثل چنار سال خوردہ کے جسد ناپاک کے دو ٹکڑے ہوے اور غلغلہ قیامت جز بلند ہوا بیرون نے غل مچایا کہ مارا سیماب جادو کو آندھی سیاہ آئی پتھر ٹکڑے اُسکے تن نجس کے بہم ہوے اور روح و تن مین جدائی ہوئی فوج ساحران یہ حال دیکھ کر شہزادہ پر ٹوٹ پڑی اسطرف بختیارک نے ایک دو ہتڑ لقا پر مارا کر مسخرے مین کہتا تھا لقد مری کو سنبھالے رکھنا کیا بوجھ تھا جو تجھ سے رکا نہ کیا تقدیر کو الٹا ہو جانے دیا حالانا پاے داری بگر یز لقانے غصہ مین آکر فوج کو اپنی للکارا سنجانی باختری کوہی وغیرہ تیغین کھینچکر چلے پھر تو امیر بھی اسم اعظم پڑھتے ہوے عقرب سلیمانی کھینچکر اخضر کو اوچا کر چلے تو ساحر مذکور کے مرنے سے سرداران اسلام جو مقید ہوے تھے اور لشکر ساحران مین اندر خیمہ کے قید سے چھوٹ گئے اور قید آہن توڑ کر باہر نکلے نگاہبان مرنے سے ساحر کے ایسے بدحواس تھے کہ رد بوار لائے اور

افسران تہمتن نعرۂ رعد آسا بلند کرکے سلطنتہ اشد اکبر جگر سے کھینچکر ایک طرف آ گرگئے ابتو ساحرہ سے ساحر بڑھکر بھڑ گیا اور دلاور سے دلاور نارنج ترنج ناریل کی ہرسمت بوچھار ہوئی کلوا بھیڑان کی پکار ہوئی بیرون کے غل نے رعد کا دم بند کیا تیغون کی برق صفت چمک نے دیدۂ دل کو بند کیا عاجز و مستمند کیا دلاورون نے آب تیغ کی روانی دکھا دی زورق ہستی دشمن بہا دی ہاے ہوے دلیران و بانگ سپاہ فلک چارم سے گذری بہرام کو دہشت طاری ہوئی کہین گرز کسی جا تیر کہین نیزے کہین خنجر کسی سمت شمشیر چلنے لگی صداے فشا فاش بر تیران و چقا چاق شمشیران بلند ہوئی تیغ کے جوہر کھلے مرد و نامرد کی حقیقت کے دفتر کھلے کتاب زندگی تہ ہوئی خامۂ اجل نے بعض کے چہرہ پر صاد کیا بعض کو نقطہ بنایا قرطاس حیات مین جز حرف فنا کچھ اور لکھا نپایا اجزاے پریشان اعضاے تن نظر آئے مجموعہ ہوش و خرد ابتر تھے اوراق حیات مثل ورق گل باد خزانی تیغ سے برباد ترک بے ترک صفحہ ہستی ترتیب سے آزاد کلک شمشیر نے مضمون زندگی باطل و مہمل سمجھ کر مثل حرف غلط کاٹ دیا شیرازہ بند فنا نے رشتہ جان توڑ کر دفتر ہستی کا جز جز بانٹ دیا عدو کی زندگی پر حرف آیا لوح قسمت تقدیر پر مٹا تھا بد منوجہ سطار کتاب حیات کو غلط پایا کہانتک گذارش کیا جائے دم بھر مین خون کے دریا بہ گئے دشت لاشون سے پٹ گئے تیغ و خنجر کی جھنکار گوش کیوان و مریخ کے پار ہوئی تلوار مسلمانون کی لسان شہباز دشمن شکار ہوئی مبارزون نے جان لڑا دی یہ نوبت پہنچی **نظم**

برآمد ز ہر سوے لشکر خروش
ہمی سیل رازان بدرید گوش
ہمی لرز لرزان شدہ دشت و کوہ
زمین شد ز نعل ستوران ستوہ
ہوا ہمچو ابر بہاران شدہ
بہم این چنین تیرباران شدہ
زگرد سواران درخشم تبر
نشاید کہ داند کس از پاے و سر
مبارز ہمہ زیر خاک اندرون
کفن جوشن و ترک شستہ بخون
ہمیرفت تورج میان دو صف
یکے تیغ ہندی گرفتہ بکف
نہ با جنگ او کوہ را جاے بود
نہ با خشم او پیل را پاے بود
ہرانگہ کہ خنجر برانداختی
ہمہ دشت بے تن سر انداختی
بیک زخم صد نیزہ کردی قلم
خروشان و جوشان چو شیر دژم

امیر دلاور نے قلب لشکر مین پہونچکر علم ضلالت شمیم لقا سرنگون کیا فوج کفار مین بھلدڑ پڑی ساحر بہت مارے گئے باقی جانب طلسم بھاگ گئے صبا کے جادو تماشاے جنگ دیکھنے آئی تھی وہ طریقہ رزم مسلمانان جانتی ہے سیماب کے مرتے ہی رد فرار الائی لقا جانب کوہ عقیق بھاگا مسلمانون نے زیر قلعہ تک تعاقب نہ چھوڑا ہر تیغ بے دریغ رکھ لیا خیام و بارگاہ کافران مین آگ لگا دی مال و خزانہ و بازار لشکر سب لوٹ لیا ہزارہا کافر بھاگتے وقت بھی مارا گیا آخر کو بہی و سنجانی وغیرہ بھاگ کر کوہ و دشت مین پراگندہ ہو کر متواری ہوے لقا اُفتان و خیزان اندر قلعہ عقیق کوہ مع بختیارک آیا کافرون نے در قلعہ بند کیا فیلبند دروازے سے توپ ماری امیر نامور زیر قلعہ پہونچکر رکے سب دلاور شکار کے نکل جانے سے بگڑے جابجا خندق فراکرد قلعہ توڑین مگر امیر مراجعت فرما ہوے شہزادہ تورج کو بیچ مین لشکر کے رکھکر زر نثار فرماتے ہوے بارگاہ مین آئے سپاہ نے کمر کھولی تورج سے ہر ایک بہادر ملاقی ہوا محل مین سرداران کے زندہ آنے سے خوشی ہوئی شاہ لشکر اسلام نے شہزادۂ مذکور کے آنے کی خوشی مین اور فتح جنگ کی عشرت مین حکم جشن ہونیکا دیا اس عرصہ مین سپاہ ضیاے خورشید بھی برد افراز ان شاہ خاور فتح و فیروزی داخل بارگاہ دعالم ہوا کر **نظم**

بڑھی نخوت سے لہراتی ہوئی شام
فدا ہونے کو ہر پروانہ آیا
ہوا خورشید پر احسان آرام
دلون مین آرزوؤن نے کیا جوش
فروغ شمع نے منہ چہرہ دکھایا
ہوا شرما کے عہد توبہ روپوش

یعنے سرداران ذی ہوش حمام کرکے بارگاہ سلیمانی مین زیب دہ کرسی وزنگل ہوئے رقاصان زہرہ پیکر و ساقیان سیمبر ہوش وخرد سے بیگانہ بنانے لگے ناچ کی چھل بل دکھانے شراب کی بوتل لنڈھانے لگے لشکر مین ہر سمت چراغان کی بہار ہر دمان لشکر کا نکھار آپس کی چہلین ہر خیمہ پسان عروس آراستہ ہر مقام پر جلسۂ عشرت جما ہوا محلات مین خوشی کی دھوم دھام گائنون کا اژدہام بارگاہ سلیمانی مین سرداردن کی مے پرستی باہم مذاق کرنا رقاصون کا حسن بالربا کوئی لب جام کے بوسے لیتا کوئی ساقی کو دعائین دیتا یہ جلسہ تھا کہ **نظم**

بہار فصل گل ساقی پھر آئی
کیا احسان مینا پیر مغان پر
بنے تسبیح اب موج مے ناب
ہوے حاضر وہ ساز رقص لیکر
دل توبہ گزین نے منہ کی کھائی
اٹھا کر رکھ دیا ایمان سر طاق
کرون شیشون کو جاے سجدہ آداب
سمان وہ رقص نے باندھا ہا پنر
لگا یا بے تامل لب سے ساغر
کہ خوش ہو شیخ باگذیے ایسے شاق
جو نو کر طائفے بھے جو ریسکر
کہ حیرت چھا گئی تھی آسمان پر

یہان تو یہ جلسۂ عشرت بصد مسرت ہے ادھر لقا کو ہزار طرح کی کدورت ہے باغ مینا مین بھاگ کر آیا ہے نہ ناچ نہ شراب ہے نہ گانا ہے ہر ایک کو ہی جیب اور سُن بیٹھا ہے قلعہ مین مرگ عزیزان سے ہر سمت نوحہ گری ہے جھیلی فوج کوہ و دشت سے آتی جاتی ہے ہر سمت سے آواز ہائے کی آتی ہے لقا نہایت شرمندہ اور خفیف بیٹھا ہے کہ صبا ے جادو کا داخلہ ہوا اور اُس قحبہ نے آتے ہی خداوند کی بلائین لین اور کہا مین صدقے مزاج خداوند کس لیے رنجیدہ ہے ایسے ایسے بندہ بترے ہزارون تیرے اوپر سے فدا ہو جائین گے مین پھر شاہ جادوان کو نامہ لکھتی ہون خداوند کی بلا رنج کرے ایکی ایسی فوج طلسم سے آئیگی کہ بندگان خوابی کو زندہ نہ چھوڑے کی وہ خرس اسکی باتون سے خوش ہوا اور پکارا کہ خداوند نے یہی تقدیر کی تھی کہ سیماب کو اپنے مرنے کا ڈر نہ تھا غرور کرتا تھا بس وہ مارا جائے اور طلسم سے اور کوئی ساحر زبردست آئے غرض بصلاح بختیارک نامہ لکھا گیا مضمون یہ تھا کہ یہان سیماب بھی آکر مشتاق سیر بہشت خداوندی ہوے اب کسی ساحر زبردست کو ہماری مدد کیلیے اے شاہ طلسم روانہ فرمائیے یہ لکھ کر رات ہی کو پہاڑ پر لکھو کر نقارہ بجوایا کہ پنجہ نامہ لیگیا پنجہ تو نامہ کو لیکر گیا ساحرہ اور سلیمان وغیرہ نے بارگاہ دخیام پھر لشکر درست کر لیے فوج کو ترتیب پذیر کیا خداوند کیلیے شراب کباب سامان راحت مہیا کیا لشکر اسلام مین شب بھر جلسۂ عشرت رہا آخر وہ وقت آیا کہ شاہ دہر نے گنجینۂ گوہر آخر شب خوشنود ہو کر لٹا یا اور خورشید جہانتاب دنیاے زر سے مالا مال نظر آیا روے سحر خندان دکھائی دیا **نظم**

جو نکلا شہسوار اسپ افلاک
جلائی دہر نے پھر شعل روز
اُڑے نالون سے نالے صوت خنک
ہوا روشن چراغ عالم افروز
ہنگام سحر بادشاہ عالم پناہ دربار مین

جلوہ فرما ہوئے اور قصد کیا انتظام لشکر کیلیے آج کا دربار موقوف کیا جاے تاکہ سردار وسپاہ شب بھر کی جاگی ہوئی آرام کرے ہنوز کوئی حکم نہ دیا تھا کہ جوڑی سرکار دربار کی گردمین آلودہ پسینہ مین غرق صحراگاہ پر حاضر ہو کر آداب

